(جنگ نامہ/ حسین عسکری/ معاصر سی ۴۲ء صـ۴۷)

**کٹ کٹا کر بھوک لگنا** = تیز بھوک لگنا۔

"آج بس یہیں خوب کھائیں گے کٹکٹا کر بھوک لگ رہی ہے"۔ (کارواں/ اختر اورینوی/ معاصر جنوری ۴۵ء صـ۵)

**کٹ کٹاہا** = کٹ کھنا۔

"کما کے لاؤں تم بے غیرت کو کھلاؤں اور تم ہر روز کٹکٹاہے کتے بنتے جاؤ"۔

(کرایہ کا مکان/ رشید حسن/ صنم افسانہ نمبر ۶۰ء صـ۱۵۳)

**کُٹکنا** = توڑنا، کاٹنا۔

"اماں سوئی میں پرونے والے دھاگے کے سرے کو دانتوں سے کُٹکتے ہوئے زوروں سے تھوکتیں"۔

(غیاث احمد گدی/ پرندہ پکڑنے والی گاڑی/ کالے شاہ صـ۱۱۱)

**کٹم کٹا جوتم پٹی** = لات جوتا۔

"پھر ہندوؤں میں آپس میں کٹم کٹا جوتم پٹی چلتی رہی ہے"۔ (میری کہانی میری زبانی/ ہمایوں مرزا صـ۵)

**کٹھ پائی** = کمڑاون۔

"دو عدد کاٹھ کی اور نوار کی پٹی لگی ہوئی کٹھ پائیاں بس زیر پائی کا کام دیا کرتی تھیں"۔

(امیر ملائی/ نذر امام/ صبح نو اگست ۶۴ء صـ۱۶)

**کٹھ جامن** = جنگلی جامن

"کہیں کہیں جنگلی آموں اور کٹھ جامن کے خود رو درختوں کے جنگل پھیلتے چلے گئے"۔

(شنید/ سیندور کی ڈبیا صـ۱۱)

**کٹھ جیو** = سخت جان۔

"عورتیں بھی نپ کی کٹھ جیو ماں کو گالیاں دیا کرتی تھیں"۔ (اخگیدا/ سرحدیں/ رنگ کا سہارا صـ۱۱۳)

**کٹھوت** = تسلا۔

"اس کے پاؤں گرم پانی سے بھرے کٹھوت میں رکھ کر دھو رہی تھیں"۔ (اکرام حیدر/ کس کی کہانی/ صفر صـ۱۵۹)

**کٹیرا** = کٹہرا۔

"سیدنا علی کرم اللہ وجہہ کی پیدائش کی جگہ ہے اور چاروں طرف اس کے کٹیرا لگا ہوا ہے"۔

(اکبر داناپوری/ تاریخ عرب صـ۱۱۲)

**کجروٹہ** = کجلوٹی۔

"کہیں سے کجروٹہ اور سرمہ دانی کی سلائی ڈھونڈ لائی"۔ (رشیں منظور پوری/ تین لڑکیاں ... صـ۱۱)

**کجری** = خس و خاشاک۔

"پانی شاخوں پر گرتا ہے پھر اس کے تنوں اور جڑوں میں آتا ہے اس کے بعد زمین پر گری ہوئی سوکھی ہوئی لکڑیوں اور کجریوں پر آہستہ سے گرتا ہے"۔

(دیہات ۲۶ مارچ ۴۸ء صـ۳)

**کجلی** = روشنائی۔

"تاکہ آٹھ آنے کی کجلی اور آٹھ آنے کا تیسی کا تیل وارنش کے لئے لائے"۔ (البلیغ ۲۱ جنوری ۱۹۰۹ء صـ۲)

**کچا دستخط** = پکا معاہدہ نہ ہونے کی صورت میں۔

"عبوری سمجھوتہ پر کچے دستخط کرالینے کے بعد دلہن واپس پہنچ چکے ہیں"۔ (سنگم ۵ ستمبر ۷۵ء صـ۱)

**کچر کوٹ** = کھانا پینا۔
"لیکن جب کہ ناچ رنگ شراب وکباب اغیرہ وغیرہ بھی کچھ ہوتا ہے میں نے کہا کہ یہ کہیے آج کچر کوٹ کا دن ہے۔" (اپنچ / ۲۴ دسمبر ۱۹۰۴ء صٓ)

**کچرنا** = کچلنا۔
"چنیا بادام کچرنے لگا۔"
(اورینوی / ڈائنامیٹ رسمینٹ اور ڈائنامیٹ صٓ)

**کچکڑا** = سلولائیڈ۔
زنگ برنگ کے کچکڑے اور مٹی کی گڑیاں جن کے کپڑے نمک کی طرح گل کر اب پھٹتے جا رہے تھے۔"
(سکینہ / آنکھ مچولی / آنکھ مچولی صٓ)

**کچ مچ زبانی** = ٹیڑھی باتیں کرنا۔
"اس ضلع کے باشندے کچ مچ زبانی کے لئے مشہور ہیں۔"
(صبح نو / سالنامہ دسمبر ۵۲ء / سید علی عباس صٓ)

**کچڑی فروش** = بساطی۔
"ایماندار کچڑی فروشوں کو بدحال کبھی نہیں دیکھا گیا جس نے بے ایمانی کی تجارت کی نیت میں بل آیا اور ناس ہوا۔" (ابدالحسن / یادگار روزگار صٓ)

**کچوٹنا** = کچوکے لگانا۔
"سامان کے توڑ دینے کا افسوس دل کو کچوٹ رہا تھا۔"
(رجسٹکارہ / علی اصغر / صبح نو مارچ ۶۲ء صٓ)

**کچھا بھڑنا** = لڑائی کو تیار ہونا۔
"کپڑے اتارے اور کچھے بھڑے جا رہے تھے۔"

(کاروان / اختر اورینوی / معاصر فروری ۵۰ء صٓ)

**کچے پارہ کی گولی** =
"یہ بھی مذہب سے جاہل مرکب کے کچے پارہ کی گولیاں کھائے ہوئے اسلام کا بیڑا بنانے کھڑے ہوئے ہیں۔" (اپنچ ۲۴ دسمبر ۱۹۰۴ء صٓ)

**کچی پکی** = دشنام۔
"اس میں صرف پھبتی اور آوازے نہ ہوتے تھے بلکہ پورے خاندان تک کو کچی پکی سنائی جاتی تھی۔
(ذکر ذکی / ذکی الحق صٓ)

**کچی پکی** = کچا کھانا اور پکا کھانا۔
"اپنے ذات کے بھائیوں کو کھلائیں۔ کچی پکی چیزیں خوب کھلائیں۔" (اپنچ / ۲۳ ستمبر ۱۹۰۱ء صٓ)

**کدار** = کدال۔
"ان کے سروں اور ہاتھ میں جھاڑو، پائخانہ اٹھانے کا ٹپ کدار وغیرہ تھا۔" (سنگم ۱۸ مئی ۵۷ء صٓ)

**کراچی گاڑی** = پائخانے کی گاڑی کرانچی۔
"تم بھی کتنے سیدھے سادھے کراچی گاڑی کے بیل معلوم ہوتے ہو۔" (اپنچ ۱۷ اگست ۱۹۰۶ء صٓ)

**کراسن** = مٹی کا تیل۔
"اور عام طور پر دیہاتوں میں روشنی کا واحد ذریعہ کراسن ہی ہے۔" (سنگم ۱۸ دسمبر ۵۷ء صٓ)

**کراسن تیل** = مٹی کا تیل۔
(۱) ویسے تو وہ اپنے افسر کے لئے کوئلہ اور کراسن تیل

خرید کر لا ہی دیا کرتا تھا۔"

(اور نیوی / پندرہ منٹ / سمینٹ اور ڈائنامیٹ ص۱۵)

(۲) "جس کی پڑھائی دن کو کھانا پکانے کے بعد اور رات کو کھانا کھانے کے بعد کراسن تیل کی لالٹین یا کڑوے تیل کے چراغ کی روشنی میں شروع ہوئی۔" (ماجز / جہاں خوشبو ہی.... ص۱۳۵)

**کربناکیت** = کربناکی۔

"اسے ساری فضا کی کربناکیت نگلنے لگی۔"

(مکان دیکھیں / رستان بیدل / نوجوان جولائی ۴۹ء ص)

**کرچھنی** ۔ کرچھی کی تصغیر۔

"آٹا گوندھتے ہوئے عورت کا ہاتھ رک گیا۔ مرد کے ہاتھ میں بھی کرچھنی جل گئی۔" (ماجز / جہاں خوشبو ہی. ص۲۱۲)

**کرچی** =

"اس نے کدو کو گھیر دیا اور اس کے نیچے ہوئے ڈانٹا کو کرچی کے سہارے بھیرے کی طرح سیدھا کر دیا۔"

(راد ھے شیام جھوٹی کی قدر ص)

**کرفو** = کرفیو۔

"ہندوستان کے ہر شہر میں بلیک اوٹ اور کرفو تھا۔" (ریاض الانساب / محمود علی خان ص۹۷)

**کرک** = کسی چڑیا کا نام۔

"کوئی پرندہ ہاتھ آجائے کہیں سے کوئی گوریا، ندی، بلبل کہیں سے کوئی کرک، نیل کنٹھ، کوئی مینا، کوئی طوطا دکھائی دے۔"

(اخیات احمد گدی / پرندہ پکڑنے والی گاڑی / پرندہ پکڑنے والی گاڑی ص۱۹)

**کرکھیت** ۔ ایک میدان کا نام۔

"ہم مقام تھانیسر میدان کرکھیت میں جمع ہوئے۔"

(ارشاد / نقش پائیدار ص۵۹)

**کرکے بھتی** = ستی۔

"سنا ہے کہ شاید بیدل کی کوئی غزل چمن در آغوش سخن در آگرہ کی تھی۔" (کلیم الدین احمد / اپنی تلاش میں ص)

**گرگہہ چھوڑ تماشا جائے ۔ ناحق چوٹ بچارا کھائے**

"گرگہہ چھوڑ تماشا جائے ناحق چوٹ بچارا کھائے، اگر جینے اور شوق کا یہی عالم رہا تو گرگہہ تک کی خبر نہیں۔" (الپنچ ۱۳ دسمبر ۱۹۰۹ء ص)

**گرگہہ چھوڑ گوڑ ییتی** = اپنا پیشہ چھوڑ کر دوسرا پیشہ اختیار کرنا۔

"نتیجہ ظاہر ہے کہ گرگہہ چھوڑ گوڑ ییتی والا معاملہ ہو جاتا ہے۔" (حلقہ احباب / ملفوظ گیلانی / صبح نو اکتوبر ۹۳ء ص۴۵)

**کرمٹ** = محنتی

"شری رگھو ناتھ بابو کانگریس کے پرانے کرمٹ ایماندار اور ہمدرد بتائے جاتے ہیں۔" (سنگم ۲۲ مئی ۵۷ء ص)

**کرمی ساگ** = ایک قسم کا ساگ۔

"کسی طرح اس نے کرمی ساگ کا جھول بنا لیا اور رسوئی ختم کر دی۔" (راد ھے شیام جھوٹی کی قدر ص)

**کرٹ** = مختصر کشتی۔

"اور اس میں ایک کرٹ تھا جس کو مختصر کشتی کہنا چاہیے۔"

(میری کہانی میری زبانی / ہمایوں مرزا ص)

**کڑائی** = سختی۔

"حکام حالات پر کڑائی سے نظر رکھے ہوئے ہیں"۔

(سنگم، ۷ اگست ۱۹۷۵ء صـ۳)

**کڑرو** =

"اگر کلا زیادہ مضبوط ہے تو کڑرو بے خوف و خطر کیوں نہ کر دے"۔

(بہار کے دیہاتی محاورے / شاہ مقبول احمد / صنم اگست ۵۰ء صـ۱۵)

**کڑکانا** = چٹخانا۔

"گالوں اور چرواہوں کی ہڈیاں پسلیاں کڑکا دیں"۔ (الپنچ ۲۹ مارچ ۰۲ ۱۹۰۲ء صـ۳)

**کڑکتا جاڑا** = کڑاکے کا جاڑا۔

"حضرت کمسنی سے تہجد گزار و شب زندہ دار تھے، اس لئے خواہ کیسا ہی کڑکتا جاڑا ہو حسب معمول و عادت قدیم شب کے دو بجے بیدار ہو جاتے"۔

(شاد / حیات فریاد، صـ۱۱۹)

**کڑک کی آواز** = کڑک، بجلی۔

"محلہ کے مفسد تماشائیوں کا ایک شور برپا تھا جو ہمارے کانوں میں کڑک کی آواز کی طرح گونج رہا تھا"۔ (اکتوبر ۳۲ ۱۹۳۲ء / مردے کی زندگی ترجمہ ناظم در بھنگوی صـ۲۳)

**کڑک ہنڈولا** = ایک قسم کا ہنڈولا۔

"ہم دونوں کاٹھ کے گھوڑے اکٹھے جھولیں گے، کڑک ہنڈولے پر ہے تا"۔ (انہونی / زکی انور / صبح نو جنوری ۹۲ء صـ۳۲)

**کڑکی** = تنگی۔

"مگر ان دنوں پیسے کی ذرا کڑکی ہو گئی ہے"۔

(ریڈ اینڈ وہائٹ / مقصود ہمراز / صنم جنوری ۱۰ء صـ۴۲)

**کڑی پینا** = تیز پینا۔

"آپ اتنی کڑی پیا نہ کریں کمسنی میں ستم کیا نہ کریں"۔

(شمس منیری / صنم بہار نمبر صـ۲۰۵)

**کڑے سوار** = طنزاً کسی کو مخاطب کرتے ہیں۔

"حضرت چابک رسید عظیم آبادی آپ کڑے سوار ہو کر بھی پردے میں رہتے ہیں"۔ (الپنچ ۱۹ اپریل ۱۹۰۴ء صـ۹)

**کساڑ** = کوئی پھل۔

"چوں کہ دیس کا آج ہے میلہ
ہیں چڑھائے کساڑ اور کیلہ"۔ (الپنچ ۱۹ جولائی ۱۹۰۶ء صـ۸)

**کسانی** = کسان سے متعلق

"وہ بے چون و چرا کسانی کے سارے کام کیا کرتی تھی"۔ (ادرینوی / حسرت تعمیر صـ۱۰۲)

**کسبی کس کی جورو بھڑوا کس کا سالا** = پیشہ ور کسی کے نہیں ہوتے۔

"اگر کوئی بات ہو گی تو وہ مجھے دے گی، وہی مثل ہے کہ کسبی کس کی جورو اور بھڑوا کس کا سالا"۔

(سجاد / حاجی بغلول صـ۵۴)

**کس پیدا ہونا** = خمار پیدا ہونا۔

"جب نیند آنے لگتی ہے تو آنکھوں میں کس پیدا ہوتا ہے، جمائی آنے لگتی ہے"۔

(عالم خواب / علامہ نصیر نگرنہسوی / گنجینہ مئی ۱۹۲۴ء صـ۱۲)

**کستوت** =
"مگر کستوت کے نیک اور کرتوت بد بلکہ بدتر یہ سر
تاپا نفرت کے قابل ہے۔" (الپنچ ۲۸ مئی ۱۹۰۷ء ص۳)

**کس طرف چاند ہوا** = کدھر چاند نکلا۔
"کس طرف چاند ہوا ہے مجھے بلوائے آپ"
(باقر عظیم آبادی / سرمایۂ عشق ص۲۹)

**کس کی میّا باگھ بیائی** = کس میں اتنی ہمت ہے۔
"کس کی ہمت ہے جان لے لوں گی یا دے دونگی
کس کی میّا باگھ بیائی۔"
(جینے دوگے نہ مرنے دوگے / ش مظفر پوری / صنم دسمبر ۶۱ء ص۲۳)

**کس لئے کہ** = اس لئے کہ۔
"کس لئے کہ اونہوں نے کسی وقت اور کسی حال میں خواہ حضر ہو یا سفر یا جہاد ہو یا گھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رفاقت کا چھوڑنا گوارا نہ کیا۔"
(مولوی عبدالرحیم / افضل السیر اول دوم ص۶۵)

**کسم کستی** = دھکم پیل۔
"دھوپ دور کی مسافت اور کسم کُستی۔"
(ماجرا یہاں سے کعبہ ۔۔۔ ص۹۳)

**کسمی** = کوئی رنگ۔
"کسمی جو انگرکھا ہے تو مرزئی ہے نیلی
صدری ہے جو زردوزی تو شلوار لنگی"
(الپنچ ۱۵ مارچ ۱۹۰۶ء ص۱۲)

**کسول** =
"میں تو کرتا نہیں سخن چینی
ناک ہے جوں کسول کی ڈھینی"
(امین عظیم آبادی / فصیح الدین بلخی / صنم ستمبر ۵۸ء ص۱۷)

**کسیڑا** = گولر کے اندر رہتا ہے۔
"آدمی ایک شئے حادث اور محدود علم کا اوس ذات قدیم اور غیر متناہی کو کیونکر سمجھ سکتا ہے جیسا کہ کسیڑا جو اندر گولر یا کسی اور پھل کے ہو۔"
(مد تحقیق ۔۔۔۔ / میر وحید الدین ص۹۹)

**کسیلی** = ڈلی۔
"دن بھر اپنے کمرے میں بیٹھ کر کسیلی کاٹتی رہتی ہے۔"
(کلام حیدری / بے نام گلیاں / بے نام گلیاں ص۹۸)

**کشادگی** = فارغ البالی۔
"اب بہت کشادگی سے زندگی بسر ہوتی ہے۔"
(کمالات رحمانی / تحمل حسین بہاری ص۱۱)

**کفتار** = کوئی جاندار۔
"گرگ، شغال، پلنگ و کفتار صحراؤں میں دیکھے جاتے ہیں۔" (اثر / کاشف الحقائق ص۲۰)

**کفرنا** = کفر کرنا۔
"تم کفرتے ہو ساتھ اس ذات کے۔"
(محمد عزیز الرحمن / اسلام کی حقیقت ص۹)

**ککرٹنا** = ٹھٹھرنا۔
"ہر آدمی ٹھنڈک سے ککڑا جا رہا تھا۔"
(سہیل عظیم آبادی / کانچ / چار چہرے ص۱۱)

**کل** = کارخانہ۔

"ہم دونوں ماں بیٹی کل میں کام کرتے ہیں اور جو
شام کو کما کر لاتے ہیں وہ اسی روز ختم ہو جاتا ہے۔"

(طوفانِ حیات / باری ساقی / نوید اپریل ۲۵ء ص۵۵)

**کِلاّ** = کھونٹا۔

"اگر کِلاّ زیادہ مضبوط ہے تو کرّ رو بے خوف و خطر
کیوں نہ کودے۔" (ایک دیہاتی محاورہ / شاہ مقبول احمد / سنگم ۱۷ اگست ۵۸ء)

**کلاپن** = کاریگری۔

"مواقع بھی ہو سکتا ہے مگر کسی قدر کلاپن کے
ساتھ۔" (عبدالغفور شہباز / خط بنام یعقوب / مکاتیب شہباز ص[illegible])

**کلالی** = شراب خانہ

"کعبہ کو مے فروش سدھارے اثر کے بعد
وہ مرگیا خراب پڑی ہیں کلالیاں"

(پٹنہ کا ایک باکمال شاعر حبیب احمد منیر / گنجینہ جون ۴۲ء ص[illegible])

**کل بیچ پرسوں** = یعنی پرسوں۔

"چونکہ کل بیچ پرسوں ووٹنگ کا دن ہے۔"

(راجپوری / میونسپل کمشنر / المنزیات ص۲۵۹)

**کلپاک** =

"بھورے رنگ کے برے کی کھال کی کلپاک کے نیچے
حیرت فروز چمک والی آنکھیں دہک رہی تھیں۔"

(پیغام سہ روزہ ۵ اکتوبر ۲۹ء ص۱)

**کل جبی** = کل جیبی۔

"بگڑے ہوئے ووٹروں کو ایک منٹ میں ٹھنڈا
کر سکتا ہوں مگر بیچ میں اس کل جبی کے آجانے سے
ذرا معاملہ بے ڈھب ہو رہا ہے۔"

(شین مظفرپوری / انٹرویو کا چکر / خون کی مہندی ص۱۱۲)

**کلچا** = کلیجہ۔

"زینیس پولس کے گرجا میں کلیجے رکھ دیئے جاتے۔"

(ندیم مئی ۱۹۴۳ء / قربانی از عبدالماجد مظفرپوری ص۲۰)

**کلچڑی** =

"بڑھا جو شعلہ نہیں اوس کی پھلجڑی مونچھیں
جو رہ گئیں وہ نری گنجی کلچڑی مونچھیں"

(النیچ ۱۰ مارچ ۱۸۹۹ء ص۹)

**کلسار** = جہاں گنوں سے رس نکالا جاتا ہے اور پھر گڑ
تیار کیا جاتا ہے۔

"کہیں کھیت کے پاس کلسار ہے
جہاں سبز گنوں کا انبار ہے"

(جلوۂ صد رنگ / عبدالمجید شمس ص۷)

**کلنگ کا سا ٹیکہ** = کلنگ کا ٹیکہ۔

"اگر ایسا نہ کرو گے تو بے توفیقی کا کلنگ کا سا ٹیکہ
تمہاری چمکدار اور مبارک پیشانیوں پر لگ جائے
گا۔" (ارشاد / نوائے وطن ص۱۶۳)

**کلیجہ نیل کر ڈالنا** = جان زیچ میں ڈالنا۔

"طعنے دے دے کر کلیجہ نیل کر ڈالتی ہے۔"

(شاد عظیم آبادی / بدھاوا ص۱)

**کلیجے کی بوٹی** = کلیجی کا ٹکڑا۔

"اور اس کا میزبان کلیجے کی ایک لذیذ بوٹی اٹھا کر اس کے منہ میں ٹھونسنے کی کوشش کرے جیسا کہ میرے ساتھ بارہا ہوا تو سرپھرے کیا کرے گا۔"

(پیغام سہ روزہ/ ۵ اکتوبر ۱۹۲۲ء صلہ)

**کلیجے کی سل بنائے رکھنا** = سینے کا بوجھ بنائے رکھنا۔

"اگر آپ نے لڑکیوں کو اپنے ہی کلیجے کی سل بنائے رکھا تو کسی دن دونوں کو زہر دے دوں گی۔"

(شین مظفر پوری/ تین لڑکیاں ایک کہانی ص۲۵)

**کلیچا** = ایک پوشاک۔

"اس قبا یا اچکن پر سے ایک پوشاک اور پہنتے تھے جس کو کلیچا کہتے تھے۔" (شاد/ حیات فریاد ص۴۲)

**کُلی** = قلی۔

"نہ صرف پور یشین کے لئے بلکہ بیرا اور پنکھا کُلی کے لئے بھی۔" (پردہ کسنم/ محبوب الحق ص۱۴۰)

**کلی کوٹ** = کالی کٹ۔

"کلی کوٹ میں آکر لنگر ڈال ہی تو دیا۔"

(صفیر/ جلوۂ خضر II ص۴)

**کماست** = کماؤ۔

(۱) "لوگ کہتے ہیں کہ کسی ضعیف العمر کا جوان سال کماست بیٹا گذر جائے تو بڈھے باپ پر مصیبتوں کا پہاڑ ٹوٹ پڑتا ہے۔" (غلام سرور/ مقالات غلام سرور ص۹)

(۲) "اگر ہونہار کماست ہو تو چار بجے تک دو چار روپیے بنا گئے۔" (اودھ پنچ ۱۳ ستمبر ۱۹۰۶ء ص۷)

**کم دانہ گھاس** = سستا۔

(۱) "اس لونڈے کو ہم نے خداداد سمجھا کم دانہ گھاس میں یہ بہت سے کام کر دیتا۔"

(فٹ پاتھ/ افتخار الدین یوسف/ معاصر فروری ۴۲ء ص۲۶۱)

(۲) "ان کم دانہ گھانس والیوں میں تو تہذیب اور علم کا اثر مطلق ہی نہیں ہے۔" (شاد عظیم آبادی/ بدھاوا ص۱۱)

**کمر پالٹ** =

"دونوں پینترے بدل کر جم گئے اور طپانچہ کمر پالٹ کے ہاتھ بتلانے لگے۔" (اودھ پنچ ۴ مئی ۱۹۰۵ء ص۷)

**کمر کس ہونا** = چاق و چوبند ہونا۔

"گٹھا دھر اور کمر کس ہونا یہ محاسن ہیں اور یہاں کا معیار ان ہی صفات کا متقاضی ہے۔"

(بہار کے دیہاتی محاورے/ شاہ مقبول احمد ص۳۲ صنم جولائی ۵۸ء)

**کم فائر** =

"کان سے کم فائر کھول کر کان دھر کے لکھنو کی حالت سنو۔" (اودھ پنچ/ ۲۱ فروری ۱۹۰۳ء ص۴)

**کمیا** = کارندہ۔

(۱) "اپنے کمیا پر بگڑ رہی تھیں۔" (کلام حیدری/ کسی کی کہانی/ صور ص۱۵۸)

(۲) "دودھ میں پانی ملانے کو ایک کمیا رکھ لیا ہے۔"

(شکیلہ اختر/ سرحدیں/ تنکے کا سہارا ص۹۰)

**کمیوٹی** = کمیا کی حیثیت سے کام کرنا۔

"وہ چھوٹے سرکار کا کمیا تھا اُسے چھوٹے سرکار کی کمیوٹی اپنے باپ کے جھونپڑے کی طرح ورثے میں ملی تھی۔"

(انور عظیم / دھان کٹنے کے بعد / قصہ رات کا ص)

**کنارہ پکڑنا** = کنارا کرنا۔

"حضرت نوح علیہ السلام کا بیٹا نافرمانی کی وجہ سے بیٹا ہونے سے علیحدہ کیا گیا اور باپ نے بھی بیٹے سے کنارہ پکڑا۔" (فصاحت حسین / تنبیہہ النفوس ص)

**کنارے میں** = کنارے۔

"اسی گاؤں کے کنارے میں ایک جھونپڑی میں رہنے لگی۔" (شاد / بدعا دا ص)

**کن اینٹھی** = کان کھینچنا۔

"کبھی مولوی عابد حسین کا مکتب، کبھی پنڈت تر پاٹھی کی کن اینٹھیاں۔" (ماجز / جہاں خوشبو ہی... ص)

**کن پتلا** = کان کا کچا۔

"اور جب کبھی کسی حاکم کو کن پتلا پایا اپنی نیش زنی سے باز نہ آئے۔" (مولوی عبدالرحیم / تذکرہ صادقہ ص)

**کن پھسکی** = کانا پھونسی۔

"اس پر بعض بلستان کے ضعیف دلوں نے کن پھسکی کی کہ اب ہم لڑنے والا خلیفہ نہیں چاہتے۔" (تذکرۃ الکرام / شاہ محمد کبیر ص٢٩٥)

**کنٹاپ** = چانٹا۔

"مولانا الپنچ آپ سمجھا دیجیے کہ اب بھی چیتیں ورنہ اب وہ کنٹاپ پڑے گا کہ کھوپڑی بھیک مانگتی پھرے گی۔" (الپنچ ٢١ فروری ١٩٠٣ء ص)

**کنٹھا فقیر** = جھگڑالو فقیر۔

"اگر کربلا میں مدفون کیا جاتا ہے تو وہاں کے کنٹھے فقیر چھری لے کر ہم لوگوں کو رگید دیں گے۔" (الپنچ ٢٨ مارچ ١٩٠٣ء ص)

**کنجھلا** = چوتھی اولاد۔

"کنجھلی ام۔اے کی تعلیم حاصل کر رہی تھی۔" (ادریوی / ایک معمولی سی لڑکی / ایک معمولی سی لڑکی ص)

**کنچ** = کانچ۔

"مثلاً بجلی کا تار بیٹری وغیرہ یا کنچ اور شیشہ کے ظروف۔" (صلاح نیک / خورشید حسین ص)

**کنچن** =

"پھر تو ہندوستان میں سونا نہ برسے تو میری بات کنچن نہیں۔" (الپنچ ١٢ مارچ ١٩٠٤ء ص)

**کنچپڑا** = کان پر چانٹا لگانا۔

"تو کوئی احمق ہی ہوگا جو کانوں کی بدولت کنچپڑا کھائے۔" (الپنچ ٤ ستمبر ١٩٠٥ء ص)

**کندا** = کاندھا

"آپ نازک سی دلائی کندے پر ڈالے چلے گئے کی چسکی لے رہے ہوں۔" (رضی احمد / لال قلعہ سے چار مینار تک رنگا رنگ دسمبر ٥٨ء ص٢٩)

**کندوری** = شادی کی ایک رسم۔

"نہ کہیں رتجگا ہوا نہ منڈوا ہوا نہ کندوری ہوئی نہ بارات آئی۔" (ماجز / جہاں خوشبو ہی.... ص٣٥٢)

**کنڈلی** =

"کانسی کے بیلے میں باسی پکھال اور نارنج کی کٹلی میں آم کا اچار۔"

(ڈخری کرنیں / حفیظ اللہ نیوسپوری / صبح نو فروری ۵۹ء ص۲۷)

**کنڈی** = بالٹی۔

"آسمانی و دریائی پانی سے سیراب ہوتی ہے تو دسواں حصہ اگر ڈول / لاٹھا کنڈی وغیرہ سے ہوتی ہو۔"

(امارت شرعیہ / عشر و زکوٰۃ ص۳۷)

**کنڈی کرنا** =

"کنڈی کر کر کے طراوے میں بھرے جاتے ہیں
گرچہ سائیس بھی چمکار کے کہتا ہے ٹھہر"

(رشاد / ارشاد ص۱۰)

**کنسار** = گنے کا رس نکالنے کی جگہ۔

"مجھ سے ایک چار سو قدم کے فاصلے پر ایک کنسار ہے۔"

(ندیم جون ۱۹۳۳ء / بادشاہ کی آپ بیتی / آفتاب حسن ص۲۳)

**کنکری سے گھڑا ٹوٹتا ہے** = عدد رجہ کمزور بھی انتہائی شہ زور کو زیر کر دیتا ہے۔

"مگر کنکری سے گھڑا ٹوٹتا ہے جب وہ تم ٹھونک کر کھڑا ہی ہو گیا اور روس کو مقابلہ ہی کرنا پڑا تو سارا بھنڈا پھوٹا۔" (البلاغ ۲۱ مارچ ۱۹۰۴ء ص۳)

**کن کن** =

"گویا ہستی کا ذرہ ذرہ عالم کے کن کن میں کلال اڑا رہا تھا۔" غیاث احمد گدی / سائے اور ہمسائے / سارا دن دھوپ ص۱۱۱)

**کنکناہٹ** = چیخ پکار۔

"میری بیوی کی کنکناہٹیں ختم ہو چکی تھیں۔"

(درستک / شین مظفر پوری / صنم بہار نمبر ص۶۲)

**کنکھارنا** = کھنکھارنا۔

"چینی نے پھر کنکھارا اور حلق صاف کیا۔"

(ندیم مارچ ۱۹۳۲ء / پاگل چینی از سہیل عظیم آبادی ص)

**کنکی** =

"سرسری نگاہ میں یہ وائرن کا ایر دلہن، بارگیو کے تمغے سنہا یا صندوق نما کنکیوں کی طرح واقع ہوا ہے۔" (انسان کی پرواز / عزیز الدین بلخی ص۲۴۶)

**کنکلی** = چھوٹی انگلی۔

"اگر یہ کنکلی ہے تو ہتھیلی کا اوپر کی جانب ممکن نہیں۔"

(نقش فریادی / مرقع چغتائی کا دوسرا رخ / پہلا ستارہ ص۴۹)

**کن گوجر** = کنکھجورا۔

"پیاز اور لہسن کو پیس کر لگانے سے کن گوجر کا زہر چلا جاتا ہے۔" (روشنی ۱ مارچ ۱۴ء ص۳)

**کنگولیا** = چھنگلیا۔

"حضرت علی اوسی حالت میں اپنی کنگولیا بطرف سائل کر دی۔" (عہد تحقیق ..... میر وحید الدین ص۱۵۳)

**کنگھی دینا** = کنگھی کرنا۔

"دکھڑا ہو کر بالوں میں کنکھی دینے لگا۔"

(دماغ کی خرابی / خیال مہدوی / معاصر ستمبر ۱۴ء ص۱۰)

**کنویں کا پانی تارا ہونا** = کنویں کی تہ کا تارا۔

"دیکھتے دیکھتے جب دیکھا کہ کنویں کا پانی ایک دم سے تارا ہو گیا ہے تو سوچتے سوچتے ایک دن وہ

اس نتیجے پر پہنچی کہ ان تلوں میں تیل ہی نہیں رہا۔"

(غیاث احمد گدی / پرندہ / بابا لوگ صفحہ ۹۸)

**کنواڑ** = کیواڑ۔

(۱) "کبھی کنواڑوں کی تراش اور اس کے پھول پتوں کو دکھلا کر مجھے مسرور کرنے کی کوشش کرتے۔"

(مکان دیکھیں / منان بیدل / نوجوان جولائی ۹۸ء)

(۲) "جب مسلمان اپنے مکانوں پر کنواڑ بند کر کے اللہ پاک کے نام پر قربانی کرتے ہیں۔"

(عبدالرؤف دانا پوری / سندر بالا صفحہ)

(۳) "روضہ انور کے کنواڑ خود بخود کھل گئے۔"

(عبدالرحیم / افضل السیر (دوم) صفحہ ۲۵)

**کنواں** = کنویں۔

"خیال آتا ہے کہ یہ بھی فرمایا کہ ڈول پانی بھرتے کا کنواں میں گر گیا ہے۔" کمالات رحمانی / تقی حسین بلخی صفحہ

**کنوڑا** =

"بڑے بڑے لوگوں کو سخت صدمہ پہنچا بعض تو عمر بھر کے لئے کنوڑے ہو گئے۔"

(عبدالغفور شہباز / سوانح عمری مولانا آزاد صفحہ ۱۴۱)

**کنولے** = سنترے۔

"کنولے اور نارنج کے خود رو درخت تیس کوس تک مسلسل چلے گئے ہیں۔" (شاد / نقش پائدار صفحہ ۱۶)

**کنوئیں میں بانس اور بانس میں کنواں** = ہر قسم کی تلاش۔

"وارڈر وغیرہ کو جو خبر ہوئی تو سارے جیل میں چہلوں مچ گئی۔ کنوئیں میں بانس اور بانس میں کنوئیں ڈالے گئے مگر کہیں پتہ نہیں۔"

(الپنچ / ۷ جولائی ۱۸۹۹ء صفحہ)

**کنی کترانا** = پیچھا چھڑانا۔

"مسز لال نے کنی کترا کر نکل جانا چاہا۔"

(شکیلہ اختر / تنکے کا سہارا / تنکے کا سہارا صفحہ ۳۵)

**کنی کٹانا** = چشم پوشی کرنا۔

"قوم کی بھلائی میں کنی کٹاتے ہیں۔" امیر / جلوۂ خضر صفحہ

**کوآ** = کنواں۔

"اور اس جگہ جو کوآ تھا اس میں پانی بہت اور لطیف تھا۔" (صبح لبیب / عبدالرؤف دانا پوری صفحہ ۱۹)

**کوآ پوس نہیں جانتا** = مزدور موسم سے باخبر ہوتا ہے۔

مثل مشہور ہے کوآ پوس نہیں جانتا قفس کی تیلیاں اوکھیڑ اوکھیڑ کر پھر پھر سب باہر۔" الپنچ ۲۹ نومبر ۱۹۰۶ء صفحہ ۹

**کواکھوہ** = کیواں شکوہ۔

"سخاوت کو تو ان کواکھوہ کے رہنے والے تھے۔"

(عبدالحسن / یادگار روزگار صفحہ ۱۳)

**کوال** = کالی اور چکنی مٹی۔

"ہے بیہڑ ڈگر اور مٹی کوال ہے تیز دستے کیچڑ میں چلنا محال"

(جلوۂ صدرنگ / عبدالمجید شمس صفحہ ۵۲)

**کوال مٹی** = گیلی مٹی۔

(۱) "تمام کیچڑ، کوال مٹی، قدم قدم پر پھسل پھسل

کر گرنے کا اندیشہ ہے۔" (شاد / بدھا داما ص۱)

(۲) "یہ تو گنگا سندھ کے کوال مٹی کے اس میدان کا قصہ ہے۔" (ویرانیاں / شفیع جاوید / صنم افسانہ نمبر ۱۰ ص۱۲۷)

**کوا کھانے کو ماس نہیں** = ہڈی چمڑا ہونا۔

"حرام زادی لکھیا کے بدن پر کوا کھانے کو ماس نہیں۔ وہ دس قدم چلتی ہے تو چکر آجاتے ہیں۔"

(غیاث احمد گدی / رجو، کا پودا اور چاند / بابا لوگ ص۱۹۲)

**کواہانک** = کوا ہنکانے والا۔

"ان کپڑوں میں جو درحقیقت ایک موٹے تازے آدمی کے لئے بنائے گئے تھے وہ اپنے نمایاں بڑے سر کے ساتھ (کواہانک) معلوم ہوتا تھا۔"

(تلاش / ترجمہ علی اکبر قاصد / سماہی فروری ۴۳ء ص۲۱)

**کوبی** = گوبھی

"بوڑھی فقیرن سبزی باغ میں کوبی کے ڈنٹھل، کرم کلے کے پتے، سڑے ہوئے شلجم ..."

(دادر بیوی / جینے کا سہارا / منظر دیس منظر ص۸۵)

**کوتھنا** = زور لگانا۔

"کوتھ کر زور کریں جب بھی نہ ٹوٹے پاپڑ
اس بھوجے ڈنڈ پہ کہتے ہیں سپر چیریں گے۔"

(اودھ پنچ ۲۰ اگست ۱۸۹۶ء ص۸)

**کوٹار** = ایک جنگلی جانور۔

"زراعت کو ایسے جانوروں سے جیسے سور، نیل، سانبر، چیتل، کوٹار وغیرہ سے سخت ضرر پہنچتا ہے۔"

(آثر کا کشف الحقائق ص۳۰۶)

**کوچا** - پیاز سے بنتے ہیں۔

"جو کی روٹی پیاز کے کوچا اور آم کی چٹنی کے ساتھ اسے بہت اچھی لگتی تھی۔"

(انور عظیم / دھان کٹنے کے بعد / قصہ رات کا ص۲۲۶)

**کوچلی** - کوچیں

"آپ کے اسپ کمیت کی کوچلی کاٹ ڈالی گئیں۔"

(مولوی عبدالرحیم / تذکرہ صادقہ ص۲۹)

**کودو دلنا** = کودوں دلنا۔

"مجھ ہی بدنصیب کے سینے پر کودو دلنے کو یہاں پر اپنی کوٹھی بنائی ہے۔"

(گھروندے / شکیلہ اختر / نوجوان خاص نمبر ۴۹ء ص۵۳)

**کوڈھنگی** = بے ڈھنگی۔

(۱) "یہ کوڈھنگی دوڑ بھی نہایت پرلطف تھی۔"

(اودھ پنچ ۲۴ دسمبر ۱۹۰۴ء ص۷)

(۲) "توبہ توبہ یہ لڑکیاں ہیں پوری کوڈھنگی، پورا باورچی خانہ دائی ماما کے ہاتھ میں ہے۔"

(ایک چراغ اور بجھا / شہناز شعیبی / صنم اپریل ۵۸ء ص۱۶)

**کوریا** =

"...... تبانا ایک قسم کا تشنج ہے جو کسی زمانے میں میاں ابو محمد کو کوریا کی وجہ سے خود بخود آگیا تھا۔" (عبدالغفور شہباز / خط بنام سید حسین / مکاتیب شہباز ص۲۷)

**کوری کرنا** = مینگنی کرنا
"کوری کرتی ہوئی بکریاں اور کٹ کٹ کرتی ہوئی مرغیوں کے درمیان سے بچتے ہٹتے ہوئے نکلنا چلنا پڑتا ہے" (کلیم عاجز / ایک سپاہی اور گرا / ذکر و فکر صـ …)

**کوڑاپی** = کوئی پودا۔
"کوڑاپی کے بھیگے ہوئے پتوں پر آفتاب کی شعاعیں چمک رہی تھیں"
(پیرا ایوٹ ٹھوڑ / ترجمہ مقصود علی خاں / شمیم ستمبر ۳۹ء صـ ۵)

**کوڑ کندھ** = کوڑا کھودنا۔
"ارض فلسطین کو صیہونیوں کے حکم سے کوڑ کندھ رہا تھا" (انہیں مردے نہ کہو / اختر اورینوی / نوجوان خاص نمبر ۴۹ صـ ۳۷)

**کوڑھ کے زخم کہیں پھاہے سے چھپتے ہیں** = عیب کی پردہ داری ممکن نہیں۔
"اور جواب بھی کیا دیں، کوڑھ کے زخم کہیں پھاہے سے چھپتے ہیں" (شین مظفر پوری / قانون کی بستی / ہلال صـ ۱۷)

**کوڑھیل** = کوڑھی۔
"ابھی تک تو صرف کوڑھیل روزگار کی طرف توجہ دیتے ہیں" (بدر الحسن / یادگار روزگار (دوم) صـ ۱۳۰)

**کوڑی کا تین** = کوڑی کے تین تین ہونا، بے وقعت ہونا۔
"نوبہار بھی رحمو کو کوڑی کا تین سمجھنے لگی"
(اورینوی / بے بس / منظر و پس منظر صـ ۶۹)

**کوک اٹھنا** = چیخ اٹھنا۔
"زہرہ کا جی کوک اٹھا اور وہ آہستہ سے سانپ کی طرح رینگ کر ماں کے پہلو میں لیٹ گئی"
(شین مظفر پوری / دوسری بدنامی / دوسری بدنامی صـ ۱۲۹)

**کوک پڑنا** =
"ایک طرف صابر لیٹا ہوا تھا ایک طرف اماں جان گلے سے لگائیں تھیں اس وقت ایسی کوک پڑ رہی تھی کہ تم سے کیا بیان کریں"
(حلیۃ الکمال / شاد عظیم آبادی صـ ۲۰)

**کوکٹی** = کوئی کپڑا
"ساتھ اوس کے کوکٹی کا خط دار تھان بھی جو ہر سال حضور پیر و مرشد قدس سرہ کے پہننے کے لیے لایا کرتے تھے" (حکیم شعیب رضوی / غم پرملال صـ ۵۳)

**کوکرڈھت** = بے کان والا۔
"انہوں نے خواب دیکھا کہ پھلواری میں تلوار چل رہی ہے اتفاقاً میرے کان کٹ گئے افسوس یہ خواب کاہے کو تھا الہام غیبی کہیے تو بجا ہے۔ غرض دوسرے ہی روز بے چارے کوکرڈھت ایسے بخیر طاعون ہوئے"
(اودھ پنچ ۱۸ فروری ۱۹۰۵ء صـ ۵)

**کوکرنا چاہتا تھا** = کرنا چاہئے تھا۔
"انہوں نے وہ کام کیا جو مسیحان یورپ و امریکہ کو کرنا چاہتا تھا" (فوائد دارین / امداد امام اثر صـ ۶۱)

**کوکڑنا** = سمٹنا۔
"سرد ہوا کے جھونکوں سے کوکڑ کر تھرتھراتی رہتی ہے" (اثر / کاشف الحقائق صـ …)

**کولہوسار** =

"اوکھ پیڑنے کو کولہو بٹھلاتے اور کولہو سار بناتے ہیں" (سہیل عظیم آبادی / الاؤ / نئے زاویے صفحہ ۱۹۶)

**کونچ** = کوچ۔

"یعنی جس کی صبح کو وہ کونچ کریں گے۔"

(ضمیر الدین عرش گیاوی حیات مومن صفحہ ۹)

**کونچنا** = بری طرح بھرنا۔

"جہازوں میں وہ بیچارے اس طرح کونچے جاتے تھے جس طرح کہ ٹین کے بکسوں میں سارڈین مچھلیاں سینٹی جاتی ہیں" (فوائد دارین / سید امداد امام اثر صفحہ ۱۰)

**کونڈھا** = ایک ترکاری۔

"بیگن، کونڈھا سنگھاڑے اور مولی جو یہاں کثرت سے ملتیں" (مضامین / نصیر حسین خیال صفحہ ۱۷۶)

**کونی** = چڑیوں کو کھلانے کا دانہ۔

"اپنے والد کے ساتھ ملایاں سے جو چلے تو راستہ میں کونی کا کھیت ملا" (تجمل حسین بہاری / کمالات رحمانی صفحہ ۱۲)

**کوہ ٹلد نہ ٹلد فقیر** = فقیر اٹل ہوتا ہے۔

"اب بارہ بجنے کو چند ہی منٹ باقی تھے، مگر کوہ ٹلد نہ ٹلد فقیر کا مضمون ہو گیا۔"

(ماہنوری / میر ارودہ / المنتربات ماہنوری صفحہ ۵۳)

**کوہکنا** = کراہنا۔

"شرمندگی سے عرق عرق اور خوف سے سہما سہما تقریباً سینے کے بل گھسٹتا اور کوہکتا ہوا آیا ہے۔"

(ماجرا / یہاں سے کعبہ ... صفحہ ۱۴۱)

**کوہی** = کوہ کے رہنے والے۔

"مگر یہ تو کوہی لوگ کے فقہ کو ہم نہیں مانتے ہیں۔"

(کمالات رحمانی / تجمل حسین بہاری صفحہ ۲۹)

**کوہی** = کبھی۔

"جب کوہی آپ شکار کو تشریف لے جاتے تو بیالیس نفر صرف باز دار ہمرکاب فیض انتساب کے ہوتے تھے۔"

(نجات قاسم / منشی محمد باقر صفحہ ۱۹)

**کوئری** = ایک ذات جو ترکاریاں اگاتی ہے۔

"پوسا کے آس پاس شہد نکالنے کا کام کوئری لوگ کرتے ہیں۔" (روشنی / ۱ر اگست ۲۹ء صفحہ ۱)

**کوئلہ** = سنترہ۔

"رستہ میں سلہٹ کے کوئلے بک رہے تھے، لالچ آکر انہوں نے خرید کئے اور خوب کھائے۔"

(شاد / مکتوبات صفحہ ۱۲۰)

**کوئیا** = ایک جانور۔

"ایک ننھا سا جانور کوئیا جس کا قد بلی سے زیادہ نہیں ہوتا اس طرف جنگلوں میں نکلتا ہے تو یہاں شیر جیسے بہادر بھی چلبون مچانے لگتے ہیں۔"

(الپنچ ۲۰ر اکتوبر ۱۸۹۹ء صفحہ ۹)

**کھاٹ پکڑنا** = کھاٹ سے لگ جانا، بیمار پڑجانا۔

"وہ عرصے بیمار تھے، چند برسوں سے تو وہ کھاٹ پکڑ چکے تھے۔" (غلام سرور / مقالات غلام سرور صفحہ ۷)

**کھار** = جھیل۔

"پھر وہ آدمی پاگل ہو جاتا ہے یا مینا اُسے پاس کے کھار میں ڈبو کر مار ڈالتی ہے۔"

(مینا جوگن / سہیل عظیم آبادی / صنم افسانہ نمبر ۶۰ء ص۱۴)

**کھال اکھاڑنا** = کھال کھینچنا کھال ادھیڑنا۔

"مذبوح جانوروں کی کھال اکھاڑنے کا ٹھیکہ مجھے دے دیا جائے۔" (الپنچ ۱۲ اپریل ۱۹۰۶ء ص۹)

**کہاں کا تھوڑا** = یہ غنیمت ہے۔

"اگر نہ بھی ہوں تو یہ کہاں کا تھوڑا ہے کہ ہزار طرح کی دردسری سے نجات ہو جاتی ہے۔"

(رحلۃ الحرمین / سید مدعقیل ص۲۰)

**کھانا کاڑھنا** = کھانا نکالنا

"شبراتن بوا باورچی خانہ کی کھپریل میں کھانا کاڑھ رہی تھیں۔" (کارواں / اختر اورینوی / معاصر جنوری ۴۵ء ص۳)

**کھانے کو سیکھنا** = کھانا سیکھنا۔

"وہ ہندوستانی طور سے چپاتیاں کھانے کو سیکھ رہے تھے۔" (دیہات ۲۰ اپریل ۴۰ء ص۳)

**کھاؤ کھاؤ** =

"نہ بہت دکھاوا ہے نہ زیادہ کھاؤ کھاؤ ہے۔"

(بدرالحسن / یادگار روزگار (۳) ص۲۹)

**کھپرہ پوش** = کھپریل۔

حجرۂ اربعین کی عمارت خام تھی اور بالاخانہ کھپرہ پوش تھا۔" (شاہ محمد شعیب / آثارات پھلواری ص۱۹۳)

**کھپرے والی مچھلی** =

"جو زہر برآمد ہوا ہے اس میں کھپرے والی مچھلی کی سمیت اور کوبرا کا زہر شامل ہے۔" (انجم، ستمبر ۴۶ء ص۴)

**کھپریوں نور برسنا** = بدصورت ہونا۔

(۱) "ماشاء اللہ سیاہ چہرہ پر کھپریوں نور برس رہا ہے۔" (رانپوری / ایڈیشنل دائف / طنزیات ص۲۰۹)

(۲) "میرا تو خیال تھا کہ کوئی گوری چٹی فرنگن ہوگی مگر ماشاء اللہ سیاہ چہرے پر کھپریوں نور برس رہا ہے۔" ندیم بہار نمبر ۳۲ء / ایڈیشنل د،ف / رانپوری ص۹۶)

**کھپڑا پوش** = کھپریل۔

"تمہارا تو کھپڑا پوش مکان تھا۔"

(کلام حیدری / کہانی سنو گے / الف لام میم ص۱۰۱)

**کہتری** =

"مگر پھر بھی آئندہ کے سہارے ہر روز کہتری کے بھاری بھاری پتھروں پر بیٹھی ہوئی وہ سوچتی۔"

(شکیلہ اختر / ایک بیل / درپن ص۱۲۶)

**کھٹک** = ایک ذات۔

(۱) "ایک کھٹک کی لڑکی کو جس کی عمر پانچ چھ برس کی تھی۔" (اخبار بہادر ۱ اپریل ۱۹۵۷ء ص۵)

(۲) "دیگر پسماندہ برادریوں خصوصاً کھٹک مالی اور ملاح وغیرہ برادریوں کو حاصل ہیں۔"

(سنگم ۱۹ مئی ۰۵ء ص۲)

**کھٹکھٹا** =

"ہات تیری لسانی کی دم میں گونگی زبان کا کھٹکھٹا۔"
(اپنچ ۱۷ مئی ۱۹۰۶ء ص)

**کھٹا** = ایک ناچ۔

"کبھی ناچ کھلاڑی دھنک دھنا پر کھٹا ناچتا ہے۔" (بہار کا اردو ونیچ/سید حسن بحوالہ اپنچ/ضم ستمبر ۱۹۵۹ء ص)

**کھٹوا چوری** = بچوں کا ایک کھیل۔

"کبھی ڈینگی پانی کبھی کھٹوا چوری۔"
(ادریونی/تاریک سائے/ایک معمولی سی لڑکی ص)

**کھٹے میں پڑنا** = کھٹائی میں پڑنا۔

"چین کی طرف سے جو انگلستان میں قرضے کی بات چیت ہو رہی ہے وہ عجب نہیں کہ کھٹے میں پڑ جائے۔" (اپنچ ۱۴ جنوری ۱۸۹۸ء ص)

**کھجادہ** = خواجہ زادہ۔

"شرفا کی بستیوں میں عام طور پر ایک ایسی برادری ملتی ہے جو ملازادہ، مل زادہ، کھجادہ کے ناموں سے پکاری جاتی ہے۔"
(بہار میں عربیت اور اس کے نشان/مسعود عالم ندوی/معاصر)

**کھجیا** = کم سن، نابخت۔

"کسی نے ریمارک کیا بہت کھجیا ہے۔"
(کلیم الدین احمد/حیات کلیم ص)

**کھچڑی دار** = کھچڑی۔

"ایک پچاس برس کے آدمی کھچڑی دار داڑھی الٹے ہاتھ میں حقہ لئے برآمد ہوئے۔"
(ضمیر الدین عرش گیاوی/حیات مومن ص)

**کھدان** = coal pits۔

(۱) "پر کھدان کے اندر عورتوں کا جانا منع ہے، بڑی سخت منائی ہے۔" (حیات احمد کی/چشمک جو بیریاں/سالار)

(۲) "ہندوستان کی قومی کوئلہ کارپوریشن نے اپنے کھدانوں کے لئے ای کے جی ۴ ۶ بی سویت کھدائی مشین درآمد کرنا شروع کردی ہے۔"
(سنگم ۱۱ اگست ۷۵ء ص۲)

**کھدرہ فروش** = خوردہ فروش۔

"کھدرہ فروش کم حیثیت پر ۲ روپے نفع کھوجتے ہیں بکری کم ہو جاتی ہے۔" (ابوالحسن/یادگار روزگار ص۲۹)

**کھدیرنا** = کھدیڑنا۔

"جب تک ہم انہیں کھدیر کر نکال نہیں لیں گے ہمارے دیش کا بچہ بچہ نہیں سو سکے گا۔"
(اندھیرے اجالے/شوکت جمالی/صبح نو اکتوبر ۶۳ء ص۳۱)

**کھدیڑ بھگانا** = کھدیڑ دینا۔

"انڈونیشیا حامیوں نے کئی مورچوں سے فلسطین والوں کو کھدیڑ بھگایا ہے۔" (سنگم ۷ اکتوبر ۷۵ء ص۱)

**کھدڑ** = کھدر

"مقدمہ کی پیشی کے دن عدالت کا کمرہ کھدڑ پوشوں سے بھر گیا۔"
(کشمکش حیات/رباری ساقی/رفیق ستمبر اکتوبر ۷۵ء ص)

**کھڈے پر بیٹھنا** = کام کا ہو جانا۔

"ایک کا تجربہ کیا دوسرے کو جانچا تیسرے کو آزمایا
آخر کہیں نہ کہیں کھٹے پر معاملہ بیٹھ ہی جاتا ہے"۔
(ماپوری / ایڈیشنل دائف / المنزیات ص۲۰۳)

**کھرپا** = مخصوص قسم کی چپل۔
"دیکھیے میرا کھرپا نک کانپور کا بنا ہوا ہے اور کرتے
کا یہ کھدر تو خاص احمد آباد کا ہے"۔
(ملی اکبر قاصد / ہندوستانی پانی ترنگ ص۹۱)

**کھردی** = بیج بونے کا ایک طریقہ
"خشک کھیت میں فی کٹھ ڈیڑھ پنجیری تخم دینا
چاہیے اس کو کھردی کہتے ہیں"۔ (کھیتی / سید یوسف امام ص۲)

**کھرنٹ** = غالباً کھرنڈ۔
"پیشانی کے زخم کا کھرنٹ اتر گیا ہے"۔
(انور عظیم / چھپلی / رقص رات کا ص۲۰۹)

**کھرہری** = کھری۔
"کھرہری پلنگ کھرہری چوکی پر بغیر لت کے سوتے
رہے"۔ (ماجد / جہاں خوشبو ہی خوشبو ص۱۰۱)

**کھری کھری ہونا** = صاف صاف۔
یہ کیا جب آؤ تو ایک جنگ زرگری ہو جائے
بس آج میری تمہاری کھری کھری ہو جائے۔
(عزیز بلخی / در بیان ہاشم بلگرامی / تاریخ شعرائے بہار ص۱۶۰)

**کھُڑا** = ایک سبزی۔
"وہ کھُڑا فوراً اوگا ڈھائی تین دن کے اندر پھولا
پھلا"۔ (اودھ پنچ ۳ / اکتوبر ۱۹۰۳ء ص۹)

**کھڑاک** = تیز آواز کے ساتھ کوئی عمل۔
"اور دوسرے ہاتھ سے کھڑاک سے کھڑکی کا پٹ بند
کر دیا"۔ (الیاس احمد گدی / ۲۶ ملی کے بعد کا ایک دن / آدمی ص۱۴۲)

**کھڑاک** = کھڑاگ۔
"زمانہ بھر کی خوشی کی ذمہ داری یعنی وہ کھڑاک ہے
جو میری پست ہمتی سے دولہے"۔
(منیر الدین حسین / الذکر البنی ص۱)

**کھڑتل** = از کار رفتہ۔
"وہی پرانی شراب وہی کھڑتل پیمانہ وہی رنڈی میکدہ
......" (ماجد / جہاں خوشبو ہی ... ص۲۲۶)

**کھڑپچ** = کھڑپیچ۔
"تمہاری صحبت کے خواہاں ہیں نقش طراز نے تو کچھ
جواب دیا مگر محمود نے کہا وزیر سن لے گا تو بڑی کھڑپچ
ہوگی"۔ (صفیر بلگرامی / بستان خیال ص۲)

**کھڑسنا** =
"زمین کی دراڑ میں اپنی خمار کا کچھ پڑا کھڑس
کر اپنے یار عیار کے شامل بنارس کا راستہ لیا"۔
(اودھ پنچ ۲۴ / مئی ۱۹۰۶ء ص۳)

**کھڑکھڑا اوٹھنا** =
"گلزار نسیم پر اعتراض ہو تو ہندو مسلم سب کھڑکھڑا
اوٹھے واہ رے تری شاعری"۔ (اودھ پنچ ۱۶ / نومبر ۱۹۰۵ء ص۹)

**کھرڈر** =
"چھ بھینسوں کو بردایا کے چھم میں واقع مدھیپور

کے چند لوگ اس الزام میں پکڑ کر لے گئے کہ ان
لوگوں نے مدھپور والوں کی کھروڑ چرایا ہے۔"
(سنگم ۱۹ اکتوبر ۵۷ء)

**کھڑوے** =
"سنو میں ٹہلتے ٹہلتے ادھر آگئی، جونہی اس درخت
کے پاس پہنچی کھڑوے سے آواز آئی۔ سر اٹھا کر
جو دیکھتی ہوں تو واہ خود بدولت دیوار پر بیٹھے
ہیں۔" (افضل / فسانۂ خورشیدی II ص۵۹)

**کھڑے پاؤں** = کھڑے کھڑے۔
"کسی مدرسہ گھاٹ میں شاہ یحییٰ اور حافظ
احمد شاہ غسل فرماتے اور کھڑے پاؤں تیرنے کی
مشق کرتے۔" (شاد کا عہد اور فن / اشاد ص۳۱۳)

**کھڑے چھڑے** = کڑے چھڑے۔
"چوڑیاں پہنے پاؤں میں کھڑے چھڑے پہنے۔"
(کلیم الدین احمد / اپنی تلاش میں ۱، ص۹)

**کھڑے گھاٹ** = فی الفور
"ورنہ تعلیم تو کیا معنی کھڑے گھاٹ نیلام پر چڑھا
دی جائیں گی۔" (البلاغ / ۲۱ مئی ۱۹۰۴ء ص۹)

**کھساری کا ساگ** = ساگ کی ایک قسم۔
"لیکن دو ترکاریاں اس سے مستثنیٰ ہیں ایک تو ساگ
اور دوسرے آلو۔ لال ساگ، پالک کا ساگ، سوا کا
ساگ، کھساری کا ساگ، لونٹ کا ساگ اور مٹر
کا ساگ۔" (بات میں بات / ارشد کاکوی / صنم جولائی ۶۱ء ص۲۷)

**کھسیٹ لینا** = گھسیٹ لینا۔
"دونوں کو یہ ایک ہی صف میں کھسیٹ لینا
چاہتے ہیں۔" (رامپوری / میرا روزہ / طنزیات رامپوری ص۲۱)

**کھکرنا** = کھنکارنا۔
"کچھ دیر تک پائینتی میں کھڑا رہا اور کھکرنا شروع
کیا۔" (حکیم شعیب رضوی / غم پر ظلال ص۶۷)

**کُھکنا** = بلکنا۔
"بلبلوں کی طرز نوحہ خوانی اور قمریوں کے کھکنے
کا مزہ لیتا ہے۔" (ندیم جنوری ۳۲ء / معصوری / مالک رام ص۸)

**کھکھند** = پریشانی۔
"ہاں میری اماں کو اس کی بڑی کھکھند ہوتی ہے،
اگر ہوا نہ ہوئی تو پسینے میں شرابور ٹہلتی پھرتی
ہیں۔" (حلیۃ الکمال / شاد عظیم آبادی ص۲۸۱)

**کھکھوڑ کر بھوک لگنا** = زبردست بھوک لگنا۔
"ان سب نوجوانوں کو نہلانے کے بعد کھکھوڑ کر بھوک
لگی۔" (کارواں / اختر اورینوی / معاصر جنوری ۴۵ء ص)

**کھلایا ہوا** = کھلا ہوا۔
"اور محسوس کیا تھا اب بھی اس کا چہرہ کھلایا ہوا
تھا۔" (سہیل عظیم آبادی / گرم راکھ / چار چہرے ص۸۸)

**کھلوڑیا** = کھلنڈرا
"رام کھلاون بچپن کا کھلوڑیا تھا، مجھے پتنگ
اڑانا سکھاتا تھا۔" (کلیم ماجد / جہاں خوشبو ہی... ص۲۸۲)

**کھلول پلول** = کھلانا پلانا۔

"وہ رات کو اسٹیشن ماسٹر کے یہاں تھی اور وہ بڑا اہل
شریک جلسہ تھا۔ خوب کھلول پلول کی ٹھہری۔"
(البنچ ۲۱ر نومبر ۱۹۰۳ء ص۲)

**کھلیانی کھاد** = کھلیان کی کچی کچی چیزوں سے بنائی گئی۔
"سبز کھاد، کھلیانی کھاد اور سڑی ہوئی چیزوں
کی کھاد کی کافی مقدار زمین کی نمی کو بڑھا دیتی ہے۔"
(دیہات ۱۱ر مارچ ۴۰ء ص۲)

**کھلی ڈلی** = کھلی کھلی۔
"ہولی میں گانا باجہ بجانا، رنگ کھیلنا، دیوالی کرنا،
بسنت منانا جتیا کرنا گویا کھلی ڈلی بت پرستی ہے۔"
(والدہ سلیمان / اصلاح النساء ص۳۶)

**کھلے ڈلے** = کھلے بندوں۔
(۱) "دعویداران دوستی کھلے ڈلے انداز کے دشمن ہو جاتے
ہیں۔" (اثر / کاشف الحقائق ص۴)
(۲) "بعض معزز انگریزوں نے کھلے ڈلے یہ کہہ دیا۔"
(از ندوہ اہل کمال / سید عنایت حسین امداد مخزن ستمبر ۱۹۰۲ء ص۲۶)

**کھنتی** = کھودنے والا اوزار
"اسپیشل آفیسر مع اسٹاف کھنتی ہتھوڑا کیساتھ۔"
(سنگم ۷ر دسمبر ۵۷ء ص۲)

**کھنچم توڑی** = کھینچ تان۔
"اگر اخبار (یعنی وہ ورق جس میں یہ چیز ہو گی)
اشتیاق کے ہاتھوں کھنچم توڑی میں نہ پڑ جائے تو
میرا ذمہ۔" (البنچ ۲۲ر دسمبر ۱۸۹۸ء ص[illegible])

**کھنڈ** = پائیں باغ۔
"اور میں آنگن سے ہوتا ہوا کھنڈ میں جا کر جی بھر
کے سعیدی اور شہیدی پھل کھایا کرتا۔"
(عاجز / جہاں خوشبو ہی ... ص۲۱۲)

**کھنکھاڑ** = تجربہ کار، سن رسیدہ۔
"خان بہادر بھی بڑے پھکیت اور کھنکھاڑ بڑے
حاضر جواب۔" (حکیم عاجز / سلیمان ندوی / رفیق مئی ۸۷ء ص۲۵)

**کہنی پھوٹنا** = کہنی پھٹنا۔
"میری کہنیاں پھوٹ گئی ہیں۔"
(کلام حیدری / کس کی کہانی / صفر ص۱۵۷)

**کھوپڑی کا بھیک مانگنا** = سر جھکا جانا
(۱) "مولانا البنچ آپ سمجھا دیجئے کہ اب بھی چیتیں
ورنہ اب وہ کنٹاپ پڑے گا کہ کھوپڑی بھیک
مانگتی پھرے گی۔" (البنچ ۲۱ر فروری ۱۹۰۳ء ص۵)
(۲) "اگر ترکی اس کو ایک تڑی لگا دے تو کھوپڑی
بھیک مانگتی پھرے۔" (البنچ ۲۵ر مئی ۱۹۰۵ء ص۲)

**کھوپڑی میں کیڑا کلبلانا** = شرارت سوجھنا
"امریکی صدر کی کھوپڑی میں پھر کیڑا کلبلایا۔"
(سنگم ۱۴ر جنوری ۷۵ء ص۱)

**کھوتہ** = چھتہ۔
"ایک ایسا مکان کرایہ لیا جس میں شہد کی مکھی
کا کھوتہ بھی تھا۔" (جاسوس ترجمہ نور العین / معارف مئی و جون ص۲۹)

**کھوٹکنا** = ٹھونگ مارنے کا عمل۔

"بچہ مرغ کھوٹکتے ہی انڈا
بازسے جنگ کا گاڑے جھنڈا"

(عبدالحمید پریشاں/نالۂ عشق مضمون سیمین رضم اکتوبر ۶۲ء ص۱۴)

**کھوری** =

"ایک کھوری سے چودہ کوس جنوباً ایک گانو ہے
وہاں ایک کایستھ کے لڑکے کے سر پر جن کا سایہ
ہوگیا"۔ (دہلی ہرکارہ/۱۵ مئی ۱۸۵۵ء ص۱۱)

**کھوکھلا ڈھول** = ڈھول۔

"جوش کے پاس الفاظ کا کھوکھلا ڈھول تھا"

(کلیم الدین احمد/میری تنقید۔ ایک بازدید ص۱۱)

**کھولا باڑی** = کھولی

"اور کھولا باڑی کی زندگی پر دو چار آرٹیکل لکھ
کر ہزاروں کمائے گا"۔ (کلام حیدری/رابو رمنرص۱۹۰)

**کہوں تو ماں ماری جائے، چپ رہوں تو باپ پلا کھائے** = کہوں تو ماں ماری جائے نہ کہوں تو باد لاکتا کھائے۔

"کہوں تو ماں ماری جائے، چپ رہوں تو باپ پلا
کھائے۔ اب اگر چپ رہتا ہوں تو ریاکاری ہے"۔

(کلیم عاجز/حیات کلیم ص۱۲۵)

**کھونٹا گاڑ کے بیٹھنا** = جم کے بیٹھنا۔

"ان ترک افواج کا کیا کریں جو قبرص میں
اپنا کھونٹا گاڑ کے بیٹھی ہیں"۔ (سنگم ۱۲ فروری ۷۵ء ص۱)

**کھونٹی** = کوئی پودا۔

"اور جہاں جہاں کھونٹی کی کاشت تھی وہاں
ان بیماریوں کے متعدد اثرات بہت زیادہ تھے"۔

(دیہات ۳۰ جولائی ۴۰ء ص۴)

**کھوے سے کھویا** = کھوے سے کھوا۔

"خانقاہ اور درگاہ شریف تک کھوے سے کھویا
چھلتا ہے"۔ (رشید احمد بہاری/مخدوم الملک ص۴۵)

**کھیپنا** = کھینچنا۔

"اور جب تک وہ اسے کھیپ سکتی ہے اپنے آپ کو
زیر نہ ہونے دیتی"۔

(سید محمد حسن/نئی ململ اور انوکھی مسکراہٹ ص۱۱۸)

**کھیت چڑھے کسان** =

"کھیت چڑھے کسان گھر میں بیٹھے شیخیاں بگھارا
کرو"۔ (الپنچ ۲۱ فروری ۱۹۰۳ء ص۳)

**کھیتہر مزدور** = Landless Peasent

"وہ گاؤں گاؤں جائیں اور کھیتہر مزدور کو
معقول مزدوری دلائیں"۔ (سنگم ۱۷ اگست ۷۵ء ص۱)

**کھیر کھلائی** = ایک رسم۔

"تمہاری دولت کو چھٹی چلے میں دودھ بڑھائی،
کھیر کھلائی میں بیاہ شادی میں فال تعویذ میں
گہنے پاتی میں اوڑا دیگی"۔ (شاد عظیم آبادی/بعد ص۱۸)

**کھیس** = شرمندگی۔

"پسپائیوں اور ناکامیوں کی کھیس امریکہ کو مٹانی
ہے"۔ (سنگم ۸ اپریل ۷۵ء ص۱)

**کھینچا تیری** = کھینچا تانی۔

"سامان کی کھینچا تیری، عمال حکومت کی دست درازی، حجاج کی بے کسی و بیزاری، رشوت کی گرم بازاری یہاں کا عام منظر ہے۔"

(رحلۃ الحرمین / سید محمد عقیل ص۲۴۰)

**کھینچی** = چھوٹی چھڑی۔

"رفو پاس پڑی کھینچی سے اسے چھیڑنے لگا۔"

(غیاث احمد گدی / سورج / سادادن دھوپ ص۳۱)

**کھینی** = تمباکو۔

"کبھی پنڈت جی کو کھینی کے لئے چونا فراہم کر رہے ہیں۔" (غلام سرور / مقالات غلام سرور ص۱۸)

**کھیونا** =

"وہ بڑا تالاب ہے جس میں سخت اور بیوقوف لوگ کھیوتے ہیں۔" (تذکرۃ الکرام / شاہ محمد کبیر داناپوری ص۲۴۲)

**کئے آنا** = کرکے آنا۔

"فی الحال ممالک اسلامیہ کا دورہ کئے آرہا ہوں۔"

(نثار کبریٰ / خیالات کبریٰ ص۹)

**کے آنکھ** = کی آنکھ۔

"راقم الحروف کے آنکھ میں درد اور پیر کے انگوٹھے میں دو زخم ہوگیا۔" (کمالات رحمانی / تجمل حسین بہاری ص۱۰۱)

**کیا کرایا مٹی** = کئے کرائے پر پانی پھیر دینا۔

"اگر خدانخواستہ ایسا ہوا تو سارا کیا کرایا مٹی۔"

(پیغام سہ روزہ / ۲۵ دسمبر ۱۹۲۱ ص۳)

**کیا لیڈر کیا لیڈر کا شوربہ** = اصل محاورہ۔

چپڑی چپڑی کا شوربہ۔ ماہ پوری کی ایجاد۔

"تو میں کیا لیڈر اور کیا لیڈر کا شوربہ، بیگم کے سامنے میری کیا حقیقت تھی۔"

(ماہ پوری / میری عید / طنزیات ۲ ص۳۶)

**کیاں** = کے یہاں۔

(۱) "یہی تثلیث قدرے اختلاف کے ساتھ نصاریٰ کیاں بھی ہے۔" (شاد / نقش پائیدار ص۱۱)

(۲) "سارے شہر میں یہ مشہور ہوگیا کہ علی محمد شاد خورشید نواب صاحب کیاں اس سال پڑھیگا۔"

(شاد / مکتوبات ص۴۵)

**کیچل** = کیچلی۔

"مذہب کی پابندیاں تو کیچل کی طرح چھوٹ گئیں۔"

(رادھیکا رمن / جنگی جوانی انگار نامہ ص۱۵)

**کیچلا** =

"اگر ذرا فیشن ایبل ہیں تو بیچاروں کے ڈوسن اور لیٹیمر کا کیچلا باہر ہے۔" (اپنچ ۲ مئی ۱۹۰۳ ص۷)

(۲) "مزید براں قحط کہ ۷ سیر کا چاول فروخت ہوتا ہے دوسرا شہر تو کیچلا باہر ہو جاتا۔"

(البنچ ۱۸ اکتوبر ۱۹۰۷ ص۳)

**کیچلی میں سے سانپ نکل جانا** =

"اپنی گدڑی اتار کر پھینک دی اور اپنا خلعت زیب بدن کیا گویا کیچلی میں سے سانپ نکل گیا۔"

(صفیر / جلوۂ خضر II ص۳)

کیدک =
"ادھر ادھر اخبار کی بھی چٹی کیدک کا پتہ لگائے۔"
(البنچ ۱۱ فروری ۱۸۹۰ء صلا)

کیڑے کیڑے نظر آنا = کیڑے نظر آنا۔
"اقوام متحدہ میں امریکہ کی دال اب نہیں گلتی تو اس ادارہ میں اسے کیڑے ہی کیڑے نظر آنے لگے"۔
(سنگم ۱۳ دسمبر ۷۵ء صلا)

کیس لادنا = کیس کھڑا کرنا۔
"داناپور پولس نے شری معین انصاری پر جو کیس لادا تھا"۔ (سنگم ۱۰ دسمبر ۷۵ء صلا)

کیسے کیسے کرنا = بے چین ہونا۔
"بڑی نانی ذرا چل کے دیکھ لیجئے اور دم بھی کر دیجئے کشاہد نہ جانے کیسے کیسے کر رہا ہے"۔
(ایک چراغ اور ستارا/شہناز شعیبی/سنم اپریل ۵۸ء صلا)

کیک = کسی ایک۔
(۱) "جنید کی نماز کیک وقت کی یا ایک ماہ کی بہ سبب غلبہ سکر کے چھوٹ گئی تھی"۔
(رفع الاشتباہ ... عبدالصمد بہاری صلا)
(۲) "طبیعت کبیدہ ہوئی اور دل افسردہ کیک روزوں تک قلب پر اس کا اثر رہا"۔
(مرتضیٰ جنودی/خیابان بے خزاں صلا)
(۳) "لیکن اقتصادیات کے علاوہ بھی سماج کی کیک قدریں ہیں"۔

(شیشے کا پردہ/شفیع جاوید/سنم جولائی ۵۹ء صلا)

کیکر دندا = لکر دندا۔ ایک قسم کی گھاس۔
"اور کیکر دندے کی گھنی جھاڑ میں گھس کر آنکھوں سے اوجھل ہوتی ہے"۔
(ضیاءات احمد گدی/طلوع/سارا دن دھوپ صلا)

کیل خانہ = مذبح۔
"درگاہ شاہ ارزاں کے کیل خانہ کا حال زار"۔
(سنگم ۱۳ دسمبر ۷۵ء صلا)

کیند = کوئی پھل۔
"جنگلوں سے پھل پھلار توڑ کر لاتیں شریفے، فالسے کیند، پیاز ...."
(ہم ہوئے تم ہوئے، اختر اور ینوی/سنم اپریل ۴۲ء صلا)

کیوال = ایک قسم کی مٹی۔
"کیوال میں ربیع ہوتی ہے، سب سے عمدہ ربیع کیوال میں ہوتی ہے اور پیرو میں ربیع اگر اس میں پانی برس جائے تو ہو جاتی ہے"۔
(کھیتی/سید یوسف امام صلا)

کیونلئی = سنترے کا رنگ
"کوئی ہے سفید اور گلابی کوئی
کوئی کیونلئی ہے کوئی سرمئی"
(جلوہ صد رنگ/عبدالمجید شمس صلا)

کیہونی = کہنی۔
"پل بھر میں کیہونی بھی شل ہو چکی تھی"۔
(اچارج گوبھائی ترجمہ سلیمان اشرف/تیر انداز صلا)

## (گ)

**گاڑھی رسید ہونا** = زوردار چپت مارنا

"ورنہ یاد رکھنا ایک سر اٹھا اور گاڑھی رسید ہوئی"

(الپنچ ۲۸ مارچ ۱۹۰۲ء ص۳)

**گال** =

"یہی آرزو ہے کہ اوس سے دو ایک گال ہنس بول لوں ورنہ ہماری روح کو بہائم کی ادنیٰ قسموں میں حلول کر دے" (الپنچ ۲ ستمبر ۱۸۹۸ء تیر نظر ص۶)

**گال ستکے اوڑانا** = تمسخر اڑانا

"مفسوں بکنا گال ستکے اوڑانا وہ جانتی ہی نہیں"

(شاد/صورت الخیال ص۱۹)

**گالی بخشوانا** = گالی دینا۔

"خاندان بھر کے مردہ اور زندہ بزرگوں کے ارواح پر عورتوں سے گالیاں بخشوائی گئیں"

(بدرالحسن/سوانح بدرالحسن/یادگار روزگار ص۱۵)

**گالیاں منہ کی کھانا** = گالیاں کھانا۔

"جدھر جاتے ادھر وہ اور مسلمانوں کے انگشت نما بنتے حتی کہ گالیاں منہ کی کھاتے"

(عبدالرحیم/افضل السیر اول ص۲۶)

**گانا دینا** = گانا گانا۔

"رونا لیلیٰ ہندوستانی فلموں میں بھی گانا دیں گی"

(سنگم ۱۰ اگست ۷۵ء ص۱)

**گانٹھ گرہ میں کوڑی نہیں اور باقی پور کی سیر** = مفلوک الحال ہیں بھی بڑے بڑے شوق۔

(۱) "کچھ ہم مشرب لوگوں سے دوستی پیدا کی یہاں ایک مثل مشہور ہے کہ گانٹھ گرہ میں کوڑی نہیں اور باقی پور کی سیر وہ سب اسی تاک میں رہتے تھے کہ آمدنی کی کوئی صورت ہو"

(صغیر/جوہر مقالات ص۹۵)

**گانٹھ گرہ میں کوڑی نہیں اور گیٹے والے ہوت** = مفلوک الحالی۔

"اب معلوم ہوا کہ آپ نے قرض لے لیکے یہ تماشے کئے ہیں۔ گانٹھ گرہ میں کوڑی نہیں اور گیٹے والے ہوت" (سجاد عظیم آبادی/نئی نویلی ص۲۳)

**گانٹھ گونٹھ** = باندھ وندھ کر۔

"غرضکہ وہی رسی گانٹھ گونٹھ کر ٹھیک کر لی گئی"

(ندیم مئی ۴۳ء/خشک لکڑیاں/ر۔ق۔ ص۶۱)

**گانج دینا** =

"ایک ہفتے تک دن کی دھوپ درات کی شبنم دی جائے اس کے بعد ایک ہفتہ تک شام کے وقت گانج دیا کریں" (کھیتی/سید یوسف امام ص۲۵)

**گانکڑا** = ایک قسم کا پکوان

"گانکڑا دہی بڑے مہیری ان انجان ناموں میں بھی اس نے بلا کی کشش محسوس کرتے ہوئے جواب دیا"

(مرزا ادیب/چھولے/ظفر ادگانوی/رستم جولائی ۵۸ء ص۲۷)

**گانہک** = گاہک۔

"اس ستم پر جان کے گاہک ہیں آپ"

(باقر عظیم آبادی / سرمایۂ عشق ص۱۱۱)

**گاؤ بہ پچھی نیند آوے اچھی** = بے فکری میں نیند اچھی آتی ہے۔

"نہ اودھو کا لین ہو نہ مادھو کا دین۔ اتفاق کی چادر تانی اور مزے کے خراٹے لینے لگے۔ گاؤ بہ پچھی نیند آوے اچھی"۔ (اودھ پنچ ۲۶ اگست ۱۸۹۰ء ص۸)

**گائے ڈانڑ** = ہندوؤں کا ایک پرب۔

"مسلمان ان جانوروں کو آراستہ کر کے لے جائیں جس طرح ہندو گائے ڈانڑ کے وقت جانور کو آراستہ کرتے ہیں"۔ (عبدالرؤف داناپوری / مسئلہ قربانی ص۲۱)

**گپاڑی** = گپی۔

"دیکھو وہ موہن بھیا ابھی تک نہیں آیا، پکا گپاڑی ہو گیا ہے" (ماہنونی / زکی انور / صبح نو جون ۶۲ء ص۲۴)

**گپاسٹک** = گپ بازی۔

(۱) "یہ صبح سے شام تک گپاسٹک کرتے"۔

(عاجز / یہاں خوشبو ہی... ص۱۲۲)

(۲) "سنئے ہو! دوستوں میں بیٹھ کر گپاسٹک ہی لڑاتے"۔ (انہیں بھی چھاپ دیجئے / ع / گنجینہ جون ۳۴ء ص۵)

**گتال کھاتا** = ردی کا دفتر۔

(۱) "لاکھوں چندہ دے کر لیڈروں کے گتال کھاتے کا حساب تو دیکھتا نہیں"۔

(ماہنوری / میری لیڈری / مطائبات ص۱۰)

(۲) "مجھکو جتنے مضامین مرتضیٰ احمد خلف میر عنایت حسین امداد کے گتال کھاتے سے مل سکے، سبھوں کو نقل کر کے پیش کرتا ہوں"۔

(نصیر حسین خیال / مقدمہ ارشاد ص۲۶)

**گتنی** = جیٹھانی اور دیورانی دونوں کے لئے مستعمل۔

"اور عموماً اس پر سہیلیاں بھی کستے تھے، بہنیں اور گتنیاں کہتیں"۔

(اوپیندر / پراب بھی کبھی کبھی / سمینٹ اور ڈائنامیٹ ص۱۲۵)

**گٹا پارچہ** = سیلولائیڈ جیسی چیز۔

"اس نے بیلوں کے کپڑے پر گٹا پارچہ کی وارنش چڑھادی"۔ (انسان کی پرواز / عزیزالدین بلخی ص۸۲)

**گٹ بیگن** = ٹماٹر۔

"ولایتی بیگن یا گٹ بیگن کی مانگ بھی بہت بڑھ رہی ہے"۔ (روشنی / ار نومبر ۴۴ء ص۲)

**گٹھر حلال اور گٹھری حرام** = گٹھر حلال بقچہ مردار۔

"استانی جی جو بڑی مزاج دار ہیں۔ گٹھر حلال اور گٹھری حرام"۔ (سجاد / نئی نویلی ص۲۹)

**گٹھری پوٹلی** = دفتر۔

"میرے کوائف قلب کی گٹھری پوٹلی باندھ کر تم کو دے آتا"۔

(نصیرالدین احمد / یادش بخیر / بہارستان جولائی ۲۱ء ص۱۳)

**گٹھی** = گٹھر۔

"اس کشتی کے اندر گھاس کی گٹھی تھی"۔

(اخبار بہار / ۲۱ اکتوبر ۱۸۵۶ء ص۳)

**گٹی** = Stone chips

"اس روڈ پر گٹی گرا کر چھوڑ دیا گیا ہے۔"

(سنگم ۱۵ رمئی ۱۹۷۵ء صـ۳)

**گجر گجر** = آنکھوں کی ایک خاص کیفیت۔

"خش بخشا کی گجر گجر تکتی ہوئی آنکھوں میں یک دم سے بے لبسی کا سارا غم امنڈ آیا۔"

(شکیلہ خش بخشا / لہو کے پھول صـ۸)

**گچہ کرنا** = پختہ کرنا۔

"اور دونوں لفظوں کے معنی گچہ کرنے یعنی پختہ بنانے کے ہیں۔" (اوساط / مولانا محمد لاڈلے صاحب صـ۲)

**گدھا کُدانا** = مضحکہ خیز عمل۔

"ہمارے شعراء کا گدھا کُدانا کوئی دلچسپ تماشا بجز مضحکہ باقی نہ رہا۔"

(محمد مسلم / شاعری میں تصوف کا عنصر / نوید جنوری ۷۵ء صـ۲)

**گدیانہ** = گدی کا کمیشن

"کوئی مہاجن اب بٹہ گدیانہ سلامی وغیرہ نہیں لے سکتا۔" (روشنی ۱۵ رفروری ۷۴ء صـ۶)

**گڈومڈ** = گڈمڈ۔

"دونوں کے حالات کو گڈومڈ کرکے عجیب دلچسپی آپ نے پیدا کی۔" (مولوی عبدالرحیم / افضل السیر (۱) صـ۲۹)

**گذرانی** = گذر جانے والی۔

"دنیا گذرانی ہے مگر اس وقت مجھ پر ایک ایسا عالم غم کا طاری ہو رہا ہے کہ میں اسے حوالہ قلم کرنے پر قادر نہیں۔"

(ملفوظات رحمانی / مصنفہ سید علی کریم ہاشمی میں امداد امام اثر کا ایک خط صـ۵۵)

**گرانا** = تعمیر کرانا۔

"مائی مذکور نے قبرستان کی اس سرزمین پر راتوں رات ایک جھونپڑی گرا رکھی ہے اور مہابیری جھنڈا پھہرا کر پوجا پاٹ بھی شروع کر دیا ہے۔"

(سنگم ۴ رمارچ ۷۵ء صـ۳)

**گرانگٹ** =

(۱) "سڑکیں گرانگٹ کی بہت صاف ستھری، شہر بھر میں صفائی بہت تھی۔"

(بدر الحسن / یادگار روزگار (۲) صـ۱۱)

(۲) "جھٹ پٹ تھوڑا گرانگٹ برائے نام دُھر مس کر خاک سے بلی کے گوہ کی کیطرح چھپا ڈالا۔"

(الپنچ ۲۴ راگست ۱۹۰۵ء صـ۹)

**گرپڑ** = بحر سے خارج ہونا

"عربی اور فارسی کی عروض کے تحت ہندی نما اردو میں اشعار کہے جائیں گے تو الفاظ کی گرپڑ لازم ہے۔"

(شاد کا عہد اور فن / ارشاد صـ۲۱۹)

**گرہتائن** = گھرداری کرنے والی خوش سلیقہ عورت۔

"ہم چار بھائی ہیں، ہماری چار گرہتائنیں ہیں۔"

(کلیم عاجز / جہاں خوشبو ہی... صـ۱۱۸)

**گرٹ** =

"اپنے سایہ سے دور دور تک چھاؤں کا گرٹ لگا

دیاہے۔" (مچاؤں / علی محمود / مخزن جنوری ۱۹۰۴ء صفحہ ۳۳)

**گردن چھوپنا** = گردن مارنا۔

"خوش ہوگیا تو دھن دولت سے مالا مال کر دیا
نہیں تو پل بھر میں گردن چھوپ دی۔"

(دس بڑے آدمی / انیس الرحمن (ترجمہ) (والٹیر صفحہ ۳۱)

**گردن مروڑ** = جلاد۔

"ملکہ نے زور سے ثریا کو ڈانٹا پھر سپاہی سے کہا۔
جاؤ اسے جادو گھر دکھا کر گردن مروڑ کے حوالے
کر دو۔" (ثریا کا خواب / ح۔م۔اسلم صفحہ ۲۹)

**گرو گڑ اور چیلا چینی** = گرو گڑ ہی رہے چیلے شکر ہو گئے۔

"ایسے شاگرد کو گرو گڑ اور چیلا چینی کی کہاوت
مان لینی پڑی۔" (مسٹر شری نندر ام / صبح نو جنوری ۱۹۶۳ء صفحہ ۲۵)

**گروہ گروہ** = گروہ در گروہ۔

"دور دور شہروں کے طلبا، گروہ گروہ ان کے
پاس آتے۔" (رشید احمد بہاری / مخدوم الملک صفحہ ۹)

**گرویا** = گوریا

"ایک گرویا اس پتھر کے نکل جانے سے بنے ہوئے سوراخ
سے جھانک رہی تھی۔"

(کلام حیدری / ایک ہزار آٹھ سو بیانوے / گولڈن جوبلی صفحہ ۹۲)

**گرہست** = کسان

"گرہست کے کھلیان میں ایک دانہ نہیں ہے۔"

(سنگم شمس بن کری ۴ اپریل ۷۵ء صفحہ ۲)

**گریری** = کوئی ذات۔

"ہم لوگ ذات کے گریری ہیں۔" (روشنی ۱ مارچ ۱۹۵۰ء صفحہ ۴)

**گڑانسا** = گنڈانسا۔

"طالبات کو گڑانسا چلانے کا فن سکھایا جاتا ہے
لیکن مقصود جنگی تعلیم دینا نہیں۔"

(جاپان جدید کی عورتیں / حبیب الرحمن / گنجینہ / جولائی ۴۴ء صفحہ ۳۶)

**گڑبڑ گھوٹالا** = گڑبڑ جھالا۔

"بار پٹیا حلقہ انتخاب میں سرکاری گڑبڑ گھوٹالا۔"

(سنگم ۲۶ فروری ۷۵ء صفحہ ۲)

**گڑکنا** =

"کبھی گڑکو ستر کو کبھی پچھاؤ۔"

(مناظر احسن گیلانی / مرتبہ عبدالمجید طیب / بہارستان اگست ۴۱ء صفحہ ۱۸)

**گڑھا گوڑھی** = گڈھا۔

"کھیت میں کھیتی کی جائے نہ کہ گڑھا گوڑہی میں۔"

(عہد تحقیق ... / میر وحید الدین صفحہ ۱۲۷)

**گڑھ پر** =

"گڑھ پر بیٹھ کے کھیتوں میں کہیں ارہر لگی ہوئی تھی۔"

(کاروان / اختر اورینوی / معاصر فروری ۵۴ء صفحہ ۶)

**گڑھنی** =

"جس دیس کی رنگت ہو جس ذات کی گڑھنی ہو۔"

(رادھیکا رمن / جنگی جوانی انکا زمانہ صفحہ ۱۹)

**گڑیت** =

"لوگ جوق در جوق جا رہے ہیں میں سمجھا کچھ
گڑیت ضرور ہے۔"

**گڑیڑیا** = گدڑیا۔

"حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ماننے والا اکی حیات میں چند مچھوئے اور گڑیڑئے ہوئے"۔

(محب الحق / دعوۃ الحق ص۹)

**گفش** = موٹا۔

(۱) "یہ بلند اونچی نوکدار گفش کپڑے کی دوپلی ٹوپی ہے"۔ (شاہ محمد شعیب / آثارات پھلواری ص۲۲۵)

(۲) "لیکن چمڑے یا بانات کے موزے پر جس میں دبلی چمڑے کی ہو یا ایسے گفش بنے ہوئے ہوں کہ پانی ان کے اندر نہ جائے"۔ (ذکر المسائل / عبدالمتین بہاری ص۱۲)

**گلا پھلول** = گلا پھلانا۔

"اس کے علاوہ خوب دانتا کلکل ہوئی۔ گلا پھلول اور راگ تنول کی ٹھہری"۔ (الپنچ ۲۵ جنوری ۱۹۰۱ء ص۹)

**گلاب چھڑی**۔ بچوں کی ایک مٹھائی۔

"گڑ کی گلاب چھڑی خرید کر کھایا کرتی تھی"۔

(شکیلہ اختر / سرحدیں / تنکے کا سہارا ص۳۵)

**گلا چیر پھاڑ کر گانا** = گلا پھاڑ کر گانا

"کسی میوزک انسٹی ٹیوٹ میں داخلہ لے لیں اور گلے کو خوب چیر پھاڑ کر گائیں"۔

(گر تو برا نہ مانے / قمر اعظم / صنم جنوری ۱۹۶۰ء ص۲۷)

**گلا ملول** = گلے ملنا۔

"اسی زمانے میں مڈبھیڑ اور گلے ملول کی ٹھہرتی ہے"۔

(الپنچ ۲۴ جنوری ۱۹۰۱ء ص۵)

**گلٹا** = بدلے کی شادی۔

"بہن کی شادی کی خاطر اپنے خیال میں اس نے ایک سماجی قربانی پیش کی۔ گلٹا شادی ہوئی"۔

(اورینوی / پندرہ منٹ / سمینٹ اور ڈائنامیٹ ص۲۵)

**گلگلی** = لچلچی، ڈھیلی ڈھالی۔

"گلگلی سی تصویر اس کی گود میں آگئی تھی"۔

(شکیلہ اختر / سرحدیں / تنکے کا سہارا ص۱۱۱)

**گلہت** = گلہتی، نرم چاول۔

"بچے کے لئے گلہت اور دہی منگوائے"۔

(اختر اورینوی / پراب بھی ... / سمینٹ اور ڈائنامیٹ ص۱۴۲)

**گلہری رنگ لانا** =

"پھر گلہری رنگ لائی"۔ (افضل / فسانہ خورشیدی ص۵)

**گلہنڈا** = گالی بکنے والا۔

"اور اس گلہنڈے کو مجمع میں بندگانِ خدا کے سامنے ذلیل کریں"۔ (شاہ حبیب الحسن / فیصلہ اکبر ص۲۲)

**گلیارہ** = گلیارا۔

"بہتیروں نے گلیارہ میں پناہ لے رکھی تھی"۔

(سنگم ۱۴ نومبر ۷۵ء ص۱)

**گمزی** =

(۱) "یہاں بھی گمزیاں ہیں"۔ (مصلح سہرامی / تاریخ سہسرام ص۵۸)

(۲) "ہشت پہل حلقہ پتھر کے چھ کھمبوں والی آٹھ گمزیاں ہیں"۔ (اختر سہسرامی / حیات شیر شاہ ص۱۰)

**گمک** = خوشبو۔

"ہوا چلتی تو دور دور تک اس کی گمک پہنچتی۔"

(حضرت غار بجنوری / جمیل الرحمٰن / ربیع نو جنوری ۶۲ء ص)

**گمکانا** = خوشبو پھیلانا۔

"سازنگیوں کی سُر سے ہر ایک مست ہو گیا
گمکا دیا ہے بزم کو طبلے کی تھاپ نے"

(دالپنچ ۴ فروری ۱۹۰۵ء ص)

**گنج** = روشنیوں کا جھاڑ۔

"آگے آگے گنج و ماہتاب کی روشنی پھر شہنائی اور نقیب صدا دیتے ہوئے۔" (تاریخ سلسلۂ فردوسیہ / درد ص ۲۱۰)

**گنجا سابیان** = پھیکا سابیان۔

"نثر میں نسبتاً بے رنگ اور گنجا سابیان ہوتا ہے۔"

(کلیم الدین احمد / ادبی تنقید کے اصول ص)

**گنجوانا** = مسلوانا

"اس کے بعد بیل یا بھینس سے اچھی طرح گنجوا دینا چاہیے۔" (روشنی ۵ دسمبر ۱۹ء ص ۵)

**گنجی** = بنیاین۔

"دوٹیا کی گنجی دیکھ کر یکبارگی اس کا جی چاہا کہ اسے اتار کر پھینک دے۔"

(غلام حیدری / کھلیان اور سلاخیں / اپنے نام کلیاں ص)

**گنجیری** = کنجڑی۔

"میرا شوہر ہوا کنجیری سے ہے
یادوں میں اور کے اس کی بیری ہے" (دالپنچ ۱۸ اکتوبر ۱۹۰۹ء ص)

**گندھنا پنیر** = ایک خاص قسم کی پنیر

"لیموں مولی گندھنا پنیر یہ سب چیز طباق میں رکھ کر شرکائے مجلس کو خواہ امیر ہو یا غریب مع طباق کے دیدی جاتی تھیں۔"

(امیری کہانی میری زبانی / رحایون مرزا ص)

**گنڈی** =

"مگر زرخ کا وہی عالم جیسے یہاں ہیں گنڈی سیر مشہور ہے مگر انیس گنڈی پایا جاتا ہے۔"

(دالپنچ ۲۶ جولائی ۱۹۰۷ء ص)

**گنی گنوان** = ماہر۔

"راگ رنگ کی باتوں میں ایسا گنی گنواں تھا کہ بڑے بڑے گائک اور نائک اس کے آگے کان پکڑتے تھے۔" (اختر سہسرامی / حیات شیر شاہ ص ۱۳۲)

**گنے گھتے** = گنے چنے۔

"پہلے گنے گھتے بڑے بڑے شہروں میں ایک دو لیڈروں کا نام سنا جاتا تھا۔"

(ندیم / اکتوبر ۱۹۳۱ء / رہبردان ملک / راہپوری ص)

**گوت** =

"دربھنگہ اور ہزاری باغ کے سوا سب ضلعوں میں جانوروں کے لئے گوت اور پانی کافی ہے۔"

(روشنی ۱ جون ۱۹۲۹ء ص)

**گوتیا** = گوت۔

"ملا سبھائے صرف زندہ ہے جو گوتیا کا لڑکا ہے۔"

(عبد الحسن / یادگار روزگار (دوم) ص)

**گوٹ پھنسنا** = کامیابی حاصل کرنا۔

"آخر عبداللہ صاحب کی گوٹ پھنس گئی۔"

(شین مظفر پوری / تین لڑکیاں ... ص۱۶۹)

**گوٹی لال ہونا** = مقصد حل ہونا۔

"مصر اسرائیل سمجھوتہ آسان نہیں گوٹی لال ہوتی نظر نہیں آتی۔" (سنگم ۲۳ اگست ۰۵ء ص۱)

**گود بخشنا** = کھلائی کا اپنا حق معاف کردینا۔

"گود بخشنے کی ایک پوشیدہ دھمکی ہر وقت موجود تھی۔"

(اختر اورینوی / بوڑھی ماما / سنگر و پس منظر ص۴۰)

**گورک پوری پیسہ** = ایک چھوٹا سکہ۔

"بازاروں میں خرید و فروخت خرمہرہ یعنی کوڑیوں کے ذریعے سے ہوتی تھی یا گورک پوری پیسوں سے۔"

(فصیح الدین بلخی / تاریخ مگدھ ص۳۱۲)

**گورک دھندھاری** = گورکھ دھندا۔

"جو الفاظ کے گورک دھندھاریوں میں لوگوں کو بالکل نہیں رکھتا۔" (روح اسلام / حسن آرزو ص۱)

**گورکھیا** = گائے کا رکھوالا۔

"لڑکے ابھی گئے ہی تھے کہ گورکھیا کندھوں پر گھاس اٹھائے رصیف سے گذر کر بتھان پر آپہنچا۔"

(ابیل / رشید اختر / معاصر سی ۴۲ ص۳۲)

**گوڑ کی منڈی** = گڑ کی منڈی۔

"گوڑ کی منڈی کے علاقہ میں جہاں سے گنگا برج گذرنے والا ہے۔" (سنگم ۳۱ اگست ۰۵ء ص۱)

**گوڑیا** = گڑیا۔

"تو نے مجھے آنکھ کان دیئے، گوڑیا کی طرح سنوارا۔"

(سخن / تہذیب النفوس III ص۱)

**گوسالہ** = گئوشالہ۔

"اس کوٹھری کے بغل میں گوسالہ تھا۔"

(مٹیاں / منظور محمد برق ص۱)

**گوشت اور ناخن کا ساتھ ہونا** = ایک ہونا۔

"ہندو مسلمانوں کا چولی دامن، گوشت اور ناخن کا ساتھ ہوگیا تو پھر زبانیں دو کیوں رہتیں۔"

(نجیب اشرف ندوی / اردو زبان کی ترقی میں ہندو حصہ ص۸۵)

**گوکھا** =

"گھوڑا یہ تو میرا ہے     گوکھا کیسے پائے گا"

(ندیم بہار / جلتر نگ کے تین بیٹے / ... ص۱۸۶)

**گولامبر** = چورنگی۔

"سو سچ صرف یہ ہے کہ میں جب اس گولامبر کے پاس پہونچا جس کے چاروں طرف سے راستے نکلتے ہیں تو مجھے بھیڑ ہی بھیڑ نظر آئی۔"

(آہنگ ۳۹-۲۵ / علی حیدر ملک / اندھا - فرش)

**گول بٹول** = گول مٹول۔

"مسز پرشاد نے اپنے لحاف کے اندر آرام سے گول بٹول ہو کر کہا۔"

(اوروں کی بڑی بات / سید علی عباس / ربیع نومبر ۷۱ ص۱۳)

**گول بنانا** = گول کرنا۔

"۳۱ ویں منٹ پر کلکتہ کی ٹیم نے اچانک گول

